شکرادا کرتے ہیں اوراس بات سے ڈرتے رہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے یہاں سے کہیں محروم نہ ہوجاؤں۔ ویسے تو جنت میں فرشتوں کی طرف سے ان کو اعمال کے قبول ہونے کی بشارتیں دی جائیں گی، لیکن دنیا کے اندر بھی اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے دلوں میں ان کی محبت ڈال کر بشارتیں سنواتے ہیں، گویا یہ فوری فائدہ ہوتا ہے جو ان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے بطورِ انعام دیا جاتا ہے، اوران اعمال کا اصل اجروثواب اور اللہ تعالیٰ کی رضاوخوشنودی تو آخرت میں حاصل ہوگی۔

گویا اس کو ریاء سے کوئی تعلق نہیں ہے، لیکن اس کی علامت یہ ہوتی ہے کہ جب وہ آدمی لوگوں کی زبانی اپنی تعریفیں سنتا ہے تو اس کے دل میں خود پسندی اور عجب کی کیفیت پیدا نہیں ہوتی، اوروہ اپنے آپ کو بڑا نہیں سمجھتا، اوراس کو اپنا کارنامہ نہیں سمجھتا، بلکہ اللہ تعالیٰ کی توفیق سمجھتا ہے کہ اسی نے طاقت عطا فرمائی تبھی یہ عمل وجود میں آیا، اوراللہ تعالیٰ کا شکرادا کرتا ہے کہ اے اللہ! تو نے مجھے عمل کی توفیق عطا فرمائی، اوراس بات سے ڈرتا رہتا ہے کہ کہیں اجروثواب ضائع نہ ہوجائے۔